# جامع الكلام في منافع الانام

[ ٻارهين صدي هجري ۾ ٺٽي جي عالمن جي ٺيل عربي - فارسي ۾ خط و ڪتابت]

تاليف

الشيخ عبدالله بن محمد السندى

تحقيق ۽ تنقيح

ڊاڪٽر نبي بخش خان بلوچ





سنڌي ادبي بورڊ

www.maktabah.org

# جامع الكلام في منافع الانام

[ٻارهين صدي هجري ۾ ٺٽي جي عالمن جي ٺهيل عربي- فارسي ۾ خط و ڪتابت]

تاليف:

الشيخ عبدالله بن محمد السنڌي

تحقيق ۽ تنقيح

ڊاڪٽر نبي بخش خان بلوچ




سنڌي ادبي بورڊ

ڄام شورو سنڌ

۱۴۲۷ھ / 2006ع


www.maktabah.org

[محقق جا حق ۽ واسطا قائم]

چاپو پهريون          جون 2006ع          تعداد پنج سوَ

(ڪتاب جو پهريون ايڊيشن محقق طرفان سنڌي ادبي بورڊ کي
بنامعاوضي ڏنو ويو. - نبي بخش)

[هيءُ ڪتاب بورڊ طرفان تيار ڪيل خاص اشاعتي رٿا موجب سنڌ حڪومت جي ساليانـي ترقياتي
پروگرام تحت شايع ڪيو پيو وڃي. ڪتاب جي اشاعت لاءِ مالي وسيلا
سنڌ حڪومت طرفان مالي سال 06-2005ع جي بجيٽ مان فراهم ڪيا ويا. - ادارو]

قيمت: ٻه سوَ رپيا
[Price Rs. 200-00]

خريداريءَ لاءِ رابطو:
سنڌي ادبي بورڊ ڪتاب گهر
تلڪ چاڙهي، حيدرآباد سنڌ
(Ph: 022-2633679, Fax: 022-2771602)
Email Address: sindhiab@yahoo.com
Website: www.sindhiab.com

هيءُ ڪتاب سنڌي ادبي بورڊ پرنٽنگ پريس ڄام شورو ۾ مئنيجر سيد سڪندر علي شاهه ڇپيو ۽
انعام الله شيخ سيڪريٽري سنڌي ادبي بورڊ، ان کي پڌرو ڪيو.

www.maktabah.org

# ڇپائيندڙ پاران

ڪتاب "**جامع الڪلام في منافع الانام**" عربي ۽ فارسي خطن تي مشتمل هڪ ڪتاب آهي. اهي خط ٻارهين صديءَ هجري دوران سنڌ جي عظيم عالمن ۽ مشائخن هڪٻئي ڏانهن لکيا هئا. جيڪي اُن وقت جي هاڪاري عالم مخدوم عبدالله نرئي واري گڏ ڪري پنهنجي لکت ۾ محفوظ ڪيا. هن ڪتاب ۾ فارسيءَ جا اٺهتر ۽ عربيءَ جا ڇٽيهه خط شامل آهن. جيڪي اُميد ته ڇپجڻ کان پوءِ محققن ۽ عالمن لاءِ هڪ انمول تحفو ثابت ٿيندا.

هن تاريخي ڪتاب کي محفوظ ڪرڻ ۽ ان کي سوڌي ۽ سنواري پيش ڪرڻ جو سمورو ڪريڊٽ نامياري اسڪالر ڊاڪٽر نبي بخش خان بلوچ صاحب جن ڏانهن وڃي ٿو. جيئن ته پاڻ ڪتاب جي اهميت ۽ افاديت کي سنڌن لکيل مهاڳ ۽ مقدمي ۾ نهايت ئي مفصل انداز ۾ بيان ڪيو اٿائون. تنهنڪري '**جامع الڪلام في منافع الانام**' بابت وڌيڪ لکڻ سج کي آرسي ڏيکارڻ آهي. ادارو، سنڌي ادب ۽ تاريخ جي هاڪاري عالم ۽ محقق ڊاڪٽر نبي بخش خان بلوچ جو نهايت ٿورائتو آهي، جو اڄ سنڌن تعاون ۽ رهنمائيءَ سان هيءُ نسخو ڪمپوز ٿي ٻئي جي صورت ۾ ڇپائيءَ لاءِ مليو.

بورڊ هيءُ ناياب علمي شهپارو شايع ڪري دلي خوشي محسوس ڪري رهيو آهي. اميد اٿئون ته جلد ئي هن ڪتاب جو سنڌي ترجمو به لائق پڙهندڙن جي خدمت ۾ پيش ڪيو ويندو. اسان کي پڪ آهي ته علم سان چاهه رکندڙ حضرات هن ڪتاب مان ضرور لاڀ حاصل ڪندا.

**ڄام شورو، سنڌ**
خميس ١٩- ربيع الثاني ١٤٢٧ھ
بمطابق 18- مئي 2006ع

**انعام الله شيخ**
سيڪريٽري
سنڌي ادبي بورڊ

www.maktabah.org

# تفصيل عنوانات



www.maktabah.org

## المراسلات الفارسيه



www.maktabah.org

www.maktabah.org

-----

www.maktabah.org

# پیش لفظ

یہ کتاب، جامع الکلام فی منافع الانام، گذشتہ صدی کی ۱۹۶۰ کی دہائی میں قلمی صورت میں تب دستیاب ہوئی جب راقم نے سندھ کے علماء کی عربی اور فارسی میں لکھی ہوئی کتابیں تلاش کر کے انہیں شائع کرنے کی مہم چلائی۔ اور بعد میں سندھی ادبی بورڈ سے ان کتابوں کی اشاعت کے لیے مرکزی حکومت کی طرف سے ایک پروگرام منظور کروایا جس کے تحت پانچ لاکھ روپیہ گرانٹ منظور ہوئی۔ اس وقت اس قلمی کتاب کو شائع کرنے کے لیے نقل کروایا گیا مگر شائع نہ ہو سکی۔ اب جب کتابوں کی اشاعت کے لیے بورڈ کو حکومت سندھ سے گرانٹ ملی تو علماء سندھ کی عربی اور فارسی میں لکھی ہوئی بعض تصانیف کو نئے پروگرام میں شامل کیا گیا۔

کتاب کے مولف، مواد منتخب کرنے اور ترتیب دینے والے، ۱۲۔ صدی ہجری کے مشہور عالم مخدوم عبداللہ ہیں۔ انہوں نے ٹھٹہ کے علماء کے ہاں تعلیم پائی اور فارغ التحصیل ہونے کے بعد' کچھ' کے شہر' نریہ' میں درسگاہ قائم کی اور وسیع پیمانے پر تصنیف، تالیف اور تبلیغ کا سلسلہ شروع کیا۔ کافی کتابیں سندھی میں تصنیف کیں۔ اس کتاب کو عربی اور فارسی پڑھنے والوں کی تربیت کے لیے، عربی اور فارسی میں رقعہ نویسی اور عبارت آرائی میں مشق کی خاطر ۲۰۔ ابواب میں مرتب کیا۔ پہلے باب میں علماء کے عربی میں لکھے ہوئے خطوط، اور دوسرے باب میں فارسی میں لکھے خطوط رکھے۔ بقیہ ۱۸۔ ابواب میں مختلف موضوعات کی مناسبت

www.maktabah.org

سے انشاء پردازی کے مثالی نمونے رکھے۔ مثلاً: باب ۳ میں آداب وتسلیمات کے اشعار، باب ۵ میں بادشاہوں کی طرف لکھنے کے دستور تحریر، باب ۷ میں دوست احباب کی طرف خطوط ، باب ۱۵ میں شکایات والے خطوط، باب ۱۹۔ میں قبالیہ دستاویزات اور باب ۲۰ میں متفرقہ خطوط وسرنامے۔

اس اشاعت میں پہلے دو ابواب کا مواد لیا گیا ہے جو تاریخی نوعیت کا ہے، یعنی بارہویں صدی ہجری میں علماء ٹھٹہ اور ان کے معاصرین کے درمیان لکھے گئے عربی اور فارسی میں خطوط، جن سے ان کے ذاتی کوائف معلوم ہوتے ہیں اور ساتھ ہی ان کے علمی معیار اور اس دور کا تاریخی منظر نامہ روشن ہوتا ہے۔

سیکریٹری سندھی ادبی بورڈ محترم انعام اللہ شیخ نے کتاب کی اشاعت میں مدد فرمائی اور قلمی مواد کو کمپیوٹر پر کمپوز کروایا جس پر نظر ثانی کر کے مرتب کیا گیا ہے، پیش لفظ اور مقدمہ لکھے گئے ہیں۔ آخری طور پر احسان علی لغاری نے کتاب کے مواد کو کمپیوٹرائز کیا ہے۔

خادم العلم

نبی بخش بلوچ

ڈاکٹر این۔ اے بلوچ

علامہ آئی آئی قاضی چیئر

سندھ یونیورسٹی، حیدرآباد سندھ

۶۔اپریل ۲۰۰۶ء

www.maktabah.org

# مقدمہ

اس کتاب میں شامل عربی اور فارسی میں لکھے ہوئے خطوط، بارہویں صدی ہجری (۱۸عیسوی) میں سندھ کے علماء کے علمی معیار اور عربی و فارسی میں ان کی تحریری مہارت کے آئینہ دار ہیں ۔اس سے پہلے دور کے جو بھی تاریخی ماخذ، علمی ادبی کتب، رسالے، مخطوطات، ملفوظات، تحریریں وغیرہ راقم کے زیر مطالعہ آئیں، ان سے اس نتیجہ پر پہنچا جاتا ہے کہ سندھ میں اسلامی نظام تعلیم کے ادوار میں بڑے مصنف اور محقق پیدا ہوئے۔بعض کا تذکرہ ماضی کی تصانیف میں موجود ہے۔

مثال کے طور پر، دمشق کے عالم نجم الدین محمد دمشقی (وفات ۱۰۲۱ھ) کی کتاب (لطف السمر وقطف الثمر من تراجم اعیان الطبقة الا ولیٰ من القرن الحادی عشر) میں تین سندھی علماء: ابوبکر السندی، صبغت اللہ السندی اور موسیٰ السندی کا ذکر ہے۔ابوبکر کے سلسلے میں 'ہندی' اور 'سندھی' کا دلچسپ ذکر آیا ہے۔مصنف نے لکھا ہے کہ ابوبکر شافعی مسلک کے عالم اور استاد تھے اور پورے دس برس تک دمشق میں اموی جامع مسجد کے مشرقی منارے کے قریب مقیم رہے۔ان کے علمی و اعلیٰ اخلاقی معیار کے متعلق لکھتے ہیں: 'کان بارعافی المعقولات نافعا للطلبة صالحا دینا مبارکا.......... حسن الاعتقاد متواضعا' طاعون کے مریض ہوتے ہوئے بھی روزہ ترک نہیں کیا۔ بروز ہفتہ تین ربیع الاول ۱۰۱۸ھ کو بحالت صوم وفات پائی اور نزد باب الفردوس مدفون ہوئے۔اس سے کچھ روز پہلے ان کے ساتھی ملا محمد ہندی وفات پا چکے تھے۔

www.maktabah.org

دونوں حیات اور ممات ساتھ رہے اور دونوں کی قبریں اکھٹی ہوئیں۔ اس پر مصنف کا یہ شعر:

عجبت بطاعون اصابت بنالہ　　وار بت علی الخطی والصارم الہندی

بسط فی دمش الشام غاماواجرا　　ابط فی الہندی وماترک السندی

اسی کتاب میں ۱۲۔ صدی ہجری، یعنی حضرت شاہ عبداللطیف کے ہمعصر علماء کی باہمی خط و کتابت موجود ہے۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ انگریزوں کے سندھ پر قبضہ (۱۸۴۳ع) سے پہلے سندھ میں علمی و تعلیمی معیار کتنا بلند تھا۔ انگریزوں کے دور میں، انگریزی پڑھنے والوں کو سابقہ تعلیمی ادوار میں مقامی علماء کے علمی کارناموں سے بے خبر رکھا گیا۔ اس سلسلے میں کوئی تحقیق بھی نہیں ہوئی حالانکہ اس وقت پچھلے دور کے بہت سے مدارس اور کتب خانے، اساتذہ اور علماء موجود تھے۔

۱۲۔ صدی ہجری میں ٹھٹہ کی درسگاہوں سے کچھ (ملک) کے ایک ذہین طالب علم عبداللہ بن محمد نامی پڑھ کر فارغ ہوئے۔ وہ بعد میں اپنے وقت کے ایک بڑے عالم ثابت ہوئے۔ اس مخدوم عبداللہ اور ٹھٹہ کے علماء کے مابین علمی رشتہ قائم ہوا اور خط و کتابت کا سلسلہ شروع ہوا۔ دوم ربیع الاول ۱۲۰۳ھ کو مخدوم عبداللہ نے اس خط و کتابت کو 'جامع الکلام فی منافع الانام' کے عنوان سے مرتب کیا۔ اس میں جملہ ۳۶ عربی اور ۶۹ فارسی میں لکھے ہوئے خطوط شامل ہیں۔

عربی میں لکھے ہوئے خطوط کی تفصیل یہ ہے۔ مخدوم محمد ہاشم کے لکھے ہوئے دو خط، مخدوم محمد صادق کے پانچ خط، مخدوم نعمت اللہ کا ایک خط، مخدوم عبدالرحمٰن بن مخدوم محمد ہاشم کے چار خط، مخدوم عبداللطیف بن مخدوم محمد ہاشم کے دو خط، مخدوم ابراہیم بن مخدوم عبداللطیف کے دو خط، شیخ احمد بن راہب لکڑی والے کا ایک خط، کاتب سید محمد ٹھٹوی کا ایک خط، شیخ نجم الدین (بھائی شیخ عبدالصمد کے ساتھ) کے دو خط، شیخ عبدالصمد کے چار خط،،

www.maktabah.org

عبدالجمیل بن مخدوم محمد صادق کا ایک خط، مخدوم محمد بن عبداللہ (مخدوم محمد صادق کے بھانجے) کا ایک خط، مخدوم عبدالکریم نوشہرائی کے تین خط، حاجی شیخ حافظ یعقوب طالب علم کے دو خط، مسقط بندر سے لکھا گیا ایک خط، سید عبدالغنی بن سید موسیٰ ہاشمی کا ایک خط اور خود مولف مولانا عبداللہ کا ایک خط جو مخدو محمد ہاشم کی وفات پر ان کے بیٹوں کو لکھا گیا۔

فارسی میں لکھے گئے خطوط میں حسب ذیل علماء اور معاصرین کے خطوط شامل ہیں۔ مخدوم محمد ہاشم، مخدوم ضیاء الدین، مخدوم محمد صادق، مخدوم نعمت اللہ، مخدوم عبدالرحمان (فرزند مخدوم محمد ہاشم)، مخدوم محمد (بن مخدوم عبدالرحمٰن)، خواجہ محمد زمان لواری والے، مخدوم نجم الدین اور مخدوم مخدوم عبدالصمد۔ ان میں سے اکثر علماء اس وقت وفات پا چکے تھے جب (۱۲۰۳ھ میں) مولانا عبداللہ نے ان کے خطوط کو مرتب کیا۔

## (الف) مولف کتاب مخدوم عبداللہ

مخدوم عبداللہ، ٹھٹھہ میں مخدوم ضیاء الدین کے پاس پڑھے۔ ابتدا میں شاید مخدوم محمد ہاشم کے پاس رہے یا پڑھے۔ اس لیے کہ ایک خط میں مخدو محمد ہاشم نے مخدوم عبداللہ کو 'نور چشم' کر کے لکھا ہے (نور چشم راحت جان میاں عبداللہ) جب کے دوسرے خط میں انہیں بھائی (الاخ فی اللہ) لکھا ہے۔ ان کو لکھے گئے خطوط سے ظاہر ہوتا ہے کہ مخدوم عبداللہ بلند پایہ کے عالم تھے اور علماء ٹھٹہ کے ہاں ان کی بڑی عزت تھی۔ مولانا محمد صادق نے ایک خط میں مولانا عبداللہ کو 'جامع الکمالات بدیع السجایا' لکھا ہے اور دوسرے خط میں 'معدن الفضائل الجلیہ منبع الکمالات المعنویہ الاخ فی اللہ الشیخ عبداللہ' لکھا ہے۔ ایک اور خط میں ان سے 'الانسان الکامل معدن الفضائل و الفواضل مصدر الالطاف الجلیہ مظھر الکمالات الجزیلہ الوفیہ سیدی الشیخ عبداللہ سلمہ اللہ' کے القاب سے مخاطب ہوتے ہیں، باجود

www.maktabah.org

اس کے کہ مولانا محمد صادق کو مولانا عبداللہ اپنا استاد کہتے ہیں۔

مولانا محمد صادق اپنی ایک خط میں جو کہ سید عبداللہ بن سید علی کو لکھا، مولانا عبداللہ کا تعارف اس طرح کروایا۔ 'معدن الفضائل البهيه و منبع الفواضل الصوريه و المعنويه زبدة المتورعين واسوة العلماء العاملين مولانا شيخ عبدالله السندی الحنفی سلمه الله تعالىٰ و ابقاه و اعانه و تولاه، هورجل لايوجد مثله فی بلاد كم فی كونه مجمعا للعلم والتقی'

مخدوم محمد ہاشم کے فرزند مخدوم عبدالرحمٰن اپنے خط کے سرنامہ میں ان کا نام بڑے ادب سے لکھتے ہیں: 'جناب الا خ فی الله الذی هو بحر فاخر در ذاخر مقتدی العلماء مهتدی الفقراء مرجع الانام ماوی الخاص و العام سيدنا و مولانا و صنونا الشيخ عبدالله بن المرحوم محمد'۔

مخدوم عبداللہ صحیح معنوں میں عالم تھے، حق گو اور حق پرست تھے۔ انہوں نے تنبیہ کے طور پر کسی عالم کو خط لکھا جس نے ذاتی غرض کی خاطر خلاف شرع فتویٰ جاری کیا تھا۔ مخدوم موصوف اپنے لیے خوشامد کنندگان کی تعریف کو پسند نہیں کرتے تھے۔ 'ڈیرہ جام' کے رہنے والے دو بھائیوں محمد حسین اور فقیر محمد نے ان کو خوشامدی خط لکھا تو مولانا عبداللہ نے انہیں جواب میں تنبیہی خط لکھا، جس پر بھائیوں کے والد میاں عبداللہ نے خفا ہو کر مخدوم عبداللہ کو خط لکھا۔ جواب میں مخدوم عبداللہ نے انہیں مضبوط دلائل پر مبنی ایک طویل خط لکھا۔ مگر خط کے آخر میں اپنا نام نیازمندی سے لکھا 'مشتاق الخدمة محب العلماء فقير عبدالله ساكن بلده نليه فی بلاد الكج.'

مخدوم عبداللہ نے خود کو 'ساکن بلدہ نلیہ' لکھا ہے۔ نلیہ یعنی 'نریہ'۔ مقامی تلفظ 'نریہ' ہی تھا۔ 'کچھ' کے باہر بھی عام طور پر مخدوم عبداللہ کو 'نریہ والا' کہا گیا۔ کیونکہ مشہور نام 'نریہ'

www.maktabah.org

تھا۔ راقم کو مزید تحقیق سے معلوم ہوا کہ مخدوم مبرور نے شہر نریہ کو تعلیم و تبلیغ کا مرکز بنایا تھا۔ معاشرے کی اصلاح کے لیے کتابیں لکھیں چنانچہ کتاب 'نصیحت نامہ' لکھی اور 'کتاب تنبیہ الجاھلین' منظوم کی۔ ان کی مشہور کتاب 'کنز العبرت' ہے، جو ایک ضخیم کتاب ہے۔ اس کے متعلق مخدوم ابراہیم (بن عبداللطیف بن مخدوم محمد ہاشم) نے مخدوم عبداللہ کو خط لکھا کہ آپ کی تصنیف سندھی کتاب جس میں آپ نے پچھتر ابواب جمع کئے ہیں وہ اگر یہاں پر شہر ٹھٹہ میں ہو تو خلق کو فائدہ ہوگا۔

مخدوم عبداللہ کی سندھی میں لکھی ہوئی کتابیں مطبوع اور مشہور ہیں۔ کافی عرصہ ہوا کہ راقم نے ان کی ایک کتاب تاریخ کے موضوع پر بنام 'مصباح الظلام فی ائمة الانام' پیر جھنڈہ کے کتاب خانے میں دیکھی تھی۔

مخدوم عبداللہ کو ٹھٹہ کے مقتدر علماء مخدوم محمد ہاشم، مخدوم ضیاء الدین، مخدوم محمد صادق، شیخ عبدالصمد شیخ، نجم الدین مفتی وغیرہ نے خطوط لکھے اور سرناموں میں انہیں بڑی عزت اور محبت سے یاد کیا۔ اپنی طرف سے مخدوم عبداللہ نے نیازمندانہ جوابات لکھے۔ ایک خط مخدوم محمد ہاشم رحہ کی وفات (۱۱۷۴ھ) پر ان کے فرزندوں مخدوم عبدالرحمٰن اور مخدوم عبداللطیف کو لکھا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد الله الذی له ملک السموات و الارض یحی و یمیت وهو علی کل شیء قدیر لا یغرب عنه مثقال ذرة السموات ولا فی الارض و هو اللطیف الخبیر و الصلواة و السلام علی من اسمه محمد سراج المنیر ورسوله البشیر النذیر و علیٰ آله و اصحابه و من تبعه صغیر و کبیر – اما بعد من الفقیر الحقیر الضعیف النحیف الراجی الیٰ رحمته الله الاحد

www.maktabah.org

الصمد عبدالله بن محمد احسن سلام تنتظم جو هره فی سلک الوداد و اطیب تحیة عرقها یخجل العنبر و الجاد و اشرف دعاء رفعته ایادی الصالحین الامجاد و اجل تعظیم و اکرم تکریم بلا حصر صاعداً اِلیٰ جناب العالمین العاملین الفاضلین الکاملین الاکملین الجامعین بین علمی المعقول والمنقول.

مخدوم عبداللہ نے عارف زمانہ خواجہ محمد زمان لواری والے کا نام بڑے ادب و احترام سے لکھا ہے:'مفاوضة شریفة حضرت مخدومی مرشد طریقت نقشبندیه العارف بالله حضرت مخدوم محمد زمان ساکن قریه لنهاری قدس سرة و نور مرقده و برد مضجعه'۔

خواجہ محمد زمان رحہ نے خود مخدوم عبداللہ کو یہ خط لکھا تھا۔

صلاحیت نشان فقاهیت عنوان فضائل پناه...دستگاه میاں عبدالله سلامت. بعد اسمه مسنونه واضح خاطر اخلاص مظاهر آنکه صحیفه نو... هر نظرش فوائح اشتیاق وروائح اذواق بمشام خاطر مشموم می شد چهره ورود برافروخت و از مطالعه اش درمواد اخلاص افزود صلاحیت نسبتا مابه مقتضای اتحاد و نوه قدیم مارا نیز اشواق و اذواق در تزائد است . چناچه گفته اند القلب یهدی الیٰ القلب' شعر

دل رابہ دل رہی است دریں گنبد سپہر
از سوئے کینہ کینہ و از سوے مہر مہر

ع:ای من غلام آنکہ دلش بازبان یکے است-لازم کہ دربارہ خودوفرزندان وواسطہ گان خود متوجہ ودعاگوشناسند،وبہ برخورداران خودسلام رسانند۔باقی اجوبہ معمولات محولہ آرندہ بدوپر

www.maktabah.org

داختہ شد بہ معرض تبیان خواھد آورد۔ زیادہ چہ برطراز دار السلام (مشکل و مسخ شدہ عبارات کی وجہ سے کچھ الفاظ شاید صحیح طور پر پڑھے نہ گئے ہوں)۔

(ب) معاصر علماء

خطوط کے تفصیلی مطالعے سے معاصر علماء کے متعلق نئے معلومات ملتے ہیں:

☆ مخدوم محمد ہاشم: مخدوم محمد ہاشم اس وقت ٹھٹہ کے بڑے مقتدر عالم اور مشہور مدرس تھے۔ مخدوم محمد ہاشم نے مولانا عبداللہ کو خط لکھتے وقت اپنے دو فرزندوں میاں عبدالرحمان اور میاں عبداللطیف کے سلام تحریر کئے اور ساتھ ہی حاجی محمد اور حاجی ابراہیم کی طرف سے سلام لکھے۔ دوسرے خط میں اپنے گھر سے چوری کا واقعہ لکھا کہ: بولا خان کے بیٹے ہارون کے نومڑیہ قبیلہ کے آدمی آدھا پہر رات کا گزرنے کے بعد آئے، فقیر اور برخودار میاں عبداللطیف کے دروازے کلہاڑیوں سے توڑے، کتابوں کے علاوہ تمام مال اور زیور لے گئے۔ اس لئے خانہ خود یعنی اپنا گاؤں چھوڑ کر 'در موضع اکر کہ تعلقہ میاں غلام شاہ است سکونت گرفتیم' اور امید ہے کہ اس چوری کا تدارک ہوگا۔ دو عدد کوڑیاں جو کہ آپ نے بھیجیں وہ پہنچیں۔ مخدوم محمد ہاشم نے سلام لکھے مخدوم عبداللہ کے فرزنداں ارجمندان میاں عبدالسلام اور میاں عبداللطیف کو اور ساتھ ہی سلام من جانب برخورداران سعادت نشان میاں عبدالرحمان و میاں عبداللطیف و حاجی ابراھیم و اولاد امجاد برخورداران۔ میاں عبداللہ کی طرف سے بھیجا گیا آئینہ، مصلا، چاقو، سوتی شال سرخ رنگ مخدوم صاحب کو ملیں۔ دوسرے خط میں مخدوم صاحب نے برخوردار عبداللطیف و احمد و محمد طاھر کی طرف سے سلام لکھے۔

☆ مخدوم ضیاء الدین بھی ٹھٹہ کے بلند پایہ عالم تھے۔ مولانا عبداللہ انہیں لکھتے ہیں۔ 'مخدوم معظم و مکرم مخدوم ضیاء الدین نفعنا اللہ تعالیٰ

www.maktabah.org

بعلومه'۔ان کی تین فرزند تھے۔قمرالدین احمد، غلام محی الدین اور یار محمد۔ مخدوم عبداللہ، مخدوم ضیاء الدین کو'میاں عبدالله صاحب جیو' کر کے لکھتے ہیں۔ایک خط میں لکھا کہ اپنے صاحبزادوں کو خصوصاً میاں عبدالرحمان کو اس فقیر ضیاء الدین اور خاکسار فقیر یار محمد و غلام محی الدین (دونوں مخدوم ضیاء الدین کے فرزند) کی طرف سے بہت بہت سلام۔ان کی طرف مخدوم عبداللہ کے خطوط کے عنوانات: 'حضرت مولوی مخدوم ضیاء الدین علیہ الرحمتہ، حضرت ضیاء الدین نفعنا اللہ تعالیٰ بعلومہ'۔ مخدوم ضیاء الدین نے اپنے فرزندوں کی طرف سے سلام بھیجے: ازنور چشمی غلام محی الدین زید عمرہ وزائیدن برادر قمرالدین'۔دوسرے خط میں لکھا کہ دریں ایام غلام زادہ قمرالدین احمد از دارفنا بدار بقا انتقال نمودہ است و مخلص زادہ میاں غلام محی الدین قریب بہ بلوغ شدہ است و بعلم هم سعادتمند شدہ..........مدت حیواۃ این فقیر کہ بحد ضعف پیری رسیدہ است۔

☆ مخدوم محمد صادق: (ولد مخدوم عنایت اللہ) اور مخدوم عبداللہ کے درمیاں گہرے روابط تھے۔ مخدوم عبداللہ نے مخدوم محمد صادق سے علم حاصل کیا اور انہیں اپنا استاد کر کے لکھا۔ مخدوم محمد صادق اپنے ایک فارسی خط میں پیار بھرے القاب سے صاحبی ام مشفقی ام میاں عبداللہ جیو لکھا۔مزید یہ کہ اپنے فرزندوں میاں عبدالسلام اور میاں عبداللطیف کو سلام اور اپنے اہلیہ کو فقیر کے اہلیہ کی طرف سے سلام۔لکھتے ہیں کہ آپ کا ٹھٹہ بندر پر آنا اور پھر واپس نلیہ جانا، کا احوال پہنچا۔مزید یہ کہ فضائل پناہ عبدالرحمان جیو، قبل از رسیدن کتابیان بیک روز روانہ بطرف مو تنگچی و باطراف دیگر گردیدند، اس لئے آپ کا خط میاں عبدالطیف کو بھیجا گیا (یعنی کہ مخدوم عبداللہ کے بیٹے عبدالرحمان اور عبدالطیف ٹھٹہ میں مخدوم محمد صادق کے پاس تھے اسی لئے ان کو خطوط بھی مخدوم محمد صادق کے ذریعے بھیجے گئے تھے)۔ مخدوم محمد صادق کی ہاں مخدوم عبداللہ کی بڑی عزت تھی۔ان کو بھیجے گئے ایک خط کا

www.maktabah.org

سرنامہ: 'بخدمت فیض منقبت قدوۃ المحققین زبدۃ العارفین یگانه حضرت مقرب بارگاہ احدیت سالک مقدمان غواص بحر عرفان مخدوم میاں عبداللہ صاحب جیو مد ظله العالی.'

مخدوم محمد صادق اپنے ایک خط میں مخدوم عبداللہ کو لکھتے ہیں کہ اخوان صاحبی ام میاں نعمت اللہ کی شادی آخر ماہ شوال میں ہو چکی۔ عنقریب سفر لاڑ (یعنی کچھ۔ کاٹھیاواڑ) کا ارادہ ہے۔ آپ سے گزر ہو گا۔ مسقط بندر جانے کا خیال ہے۔ جہاں سے بعد میں اوپر جایا جائے۔ فی الحال اہل وعیال کے ساتھ حج پر جانے کا خیال ملتوی ہے۔ نورچشم عبدالجمیل کو بھی اپنی دعاؤں سے نوازیں۔ اپنے ایک فارسی خط میں (جو کہ ماہ رمضان میں لکھا) لکھتے ہیں کہ والدہ صاحبہ نے تاریخ ۲۵۔ رجب کو وفات پائی۔ خود بیمار، اس لئے سفر کا ارادہ فی الحال ملتوی۔ رمضان کے بعد سفر کا ارادہ۔ سلام از طرف میاں عبداللطیف جیو۔

دوسرے خط میں مولانا عبداللہ کو لکھتے ہیں۔ میں جمادی آخر کے آخر میں جھونا گڑھ پہنچا۔ ارادہ تھا کہ چند دن یہاں ٹھہر کر سورت بندر روانہ ہوں گا۔ عزیزوں کے زور بار پر یہاں رہ گیا ہوں۔ امید ہے کہ رمضان المبارک کی عید کے بعد مزید تفصیل سے لکھوں گا۔ ٹھٹھ سے کوئی خط بندہ کے نام آئے تو اسلام ننگر (جام ننگر) میں سید محمود کے پاس بھیج دینا۔ مولانا محمد صادق کا دوسرا خط پیرزادہ سید خلف شاہ ساکن کھنہ حصار (جونا گڑھ) کی طرف کہ فلاں کے ہاتھ 'رساله عمدة الطالب فی نسب آلی ابی طالب' بھیجا جا رہا ہے۔ ایک دوسرے خط میں مولانا عبداللہ کو لکھتے ہیں کہ تاریخ ۳۔ شہر جمید الاول اس سال خالو صاحب مرحوم میاں محمد یار وفات پا گئے (یعنی کہ مخدوم ضیاء الدین مخدوم صادق کی نانا تھے)۔

مخدوم محمد صادق، مخدوم عبداللہ کو لکھتے ہیں کہ تاریخ ۵۔ شہر جمید الآخر خمیس کو اسلام

www.maktabah.org

نگر معروف بہ نگر جام پہنچے۔ اس سے پہلے مندئی بندر سے خط لکھ کر میاں محمد صالح کے ہاتھ بھیجا تھا جو امید ہے کہ پہنچا دیا ہوگا۔ اس خط کو اور پہلے والے خط دونوں کو کسی معتمد کے ہاتھوں ٹھٹہ پہنچانا یا ڈیرہ بندر میں میاں نجم الدین اور میاں عبدالصمد کو یا اخوی صاحب میاں ادیب اللہ کو بھیج دینا جو کہ ڈیرہ بندر میں ہے۔ یا پیرزادہ کو لکھنا کہ وہ نجم الدین کو پہنچائے۔ چند دنوں سے وہ اس طرف کے سفر میں رہے۔ اول بھج، پھر مندئی اور پھر جام نگر پہنچے۔ واپسی پر امید ہے کہ آپ سے ملنا ہوگا۔ اسی خط میں مزید لکھتے ہیں کہ اس سے پہلے والے خط میں احوال دیا گیا کہ راستے میں اتفاق پیش آئے۔ اول ارادہ تھا کہ اوکھا (او کــــھ) سے ہالار روانہ ہو جاؤں مگر پھر کسی نے کہا کہ آپ کے پاس آؤں اور وہ کتابیں جو سفر میں وزن ہیں وہ آپ کے حوالے کروں جنہیں آپ ٹھٹہ پہنچا دیں۔ اسی ارادہ سے مندئی پہنچا وہاں معلوم ہوا کہ آپ اپنے عزیزوں کی طرف گئے ہوئے ہیں مگر پھر کسی نے کہا کہ آپ وہاں سے واپس آچکے ہیں۔ اس لئے روانہ ہر کر کوٹھارہ پہنچے تو میاں یونس سے معلوم ہوا کہ آپ اب تک اقارب (برادری) میں ہیں اور واپس نہیں ہوئے۔ اس لئے کتابیں اور خط اور ہندوی مبلغ چہار روپیہ (چار روپے ہنڈی) میاں یونس کے حوالے کی گئی۔ کہ نور چشم میاں عبدالسلام کو پہنچا آئے۔ وہ اخوی صاحب میاں نعمت اللہ کو بھیج دیگا۔

مخدوم محمد صادق کا پیرزادہ محمد شفیع کی طرف ایک خط جس میں نلیہ کی مسجد میں جمعہ نماز پڑھنے والے مسئلے کا فیصلہ کر کے خط میں لکھا ہے کہ بے سمجھ مُلاؤں نے کہا ہے کہ مسجد میں جمعہ نماز 'امام اور خطابت' کے بغیر نہیں ہوسکتی، جو درست نہیں ہے۔ اس خط کے بعد پیرزادہ محمد شفیع کی طرف دوسرا خط کیونکہ اپنی کم فہمی کی وجہ سے انہوں نے پہلے خط کو نہیں سمجھا تھا۔ اب دوبارہ تاکید کہ 'مُلاؤں کو سمجھائے اور نماز جمعہ قائم کروائے'۔

مخدوم محمد صادق کچھ کی طرف اپنے آخری سفر پر ۱۷۔ تاریخ ماہ ذوالقعد ٹھٹہ سے

www.maktabah.org

روانہ ہوئے اور لکھپت بندر آئے، وہاں سے جب بکھیاری پہنچے تو انہیں پرانی بیماری کا غلبہ شروع ہوا۔ اس بیماری میں مخدوم عبداللہ کو زوردار خط لکھا کہ وہ خط دیکھتے ہی چلا آئے، ہو سکتا ہے مبادا زندگی بقا نہ کرے۔ مخدوم عبداللہ بھج شہر میں تھے اور پہنچ نہ پائے، یہ آخری خط تھا، جو مخدوم محمد صادق کی طرف سے مخدوم عبداللہ کو ملا۔

- **مخدوم احمد**: ساکن لکڑی (تعلقہ ٹنڈو محمد خان) اپنے وقت کے بڑے عالم تھے۔ مولانا عبداللہ انہیں 'المخدوم المعظم والحبر والمکرّم مولانا الشیخ رحمۃ اللہ الصمد' کے القاب سی یاد کرتے ہیں۔ مولانا احمد نے سن ۱۲۰۳ھ میں وفات پائی۔ اس نے خود کو 'احمد بن راھب' کر کے لکھا ہے۔ جناب حضرت محمد راشد رحہ (جد پیران پاگارہ) کے عقیدتمند تھے۔

- **الشیخ نجم الدین المفتی**: ورشیخ عبدالصمد دونوں عالم تھے۔ ایک خط سے معلوم ہوتا ہے کہ دونوں 'ڈیرہ جام' میں رہتے تھے۔ مولانا عبداللہ کے بیٹے عبداللطیف اور عبدالسلام دونوں شیخ عبدالصمد کے پاس پڑھتے تھے۔ مخدوم نجم الدین اور مخدوم عبدالصمد نے مخدوم عبدالرحمان اور مخدوم عبداللطیف کو ان کے والد بزرگوار مخدوم محمد ہاشم کی وفات پر تعزیت کا خط لکھا کہ: '**از فراق حضرت مخدوم مبرور زاریھامی کنند.** 'مخدوم نجم الدین کا خط مخدوم عبداللہ کی طرف، جس کی عبارت دقیق اور خوبصورت فارسی میں۔ ان کان دوسرا خط مخدوم عبداللہ کی طرف۔ مخدوم عبدالصمد اپنے دوسرے خط میں '**اخوی اعزی میان جمال الدین و عموی میان لقمان**' کا ذکر کرتے ہیں۔

- **الشیخ حافظ یعقوب**: ان کو مخدوم عبداللہ 'المحب المشفق الحاج الشیخ یعقوب طالب العلم' کر کے لکھتے ہیں اور حافظ یعقوب انہیں 'الاخ العزیز المکرّم'۔ کتاب مرتب کرتے وقت حافظ یعقوب وفات پا چکے تھے۔

- **الشیخ عبدالکریم نوشہرائی**: مولانا عبداللہ کو لکھتے ہین کہ ہم حج سے

www.maktabah.org

واپسی پر ٹھٹہ پہنچے ہیں۔ اور یہ کہ: 'الشیخ محمد صادق الشیخ الچلپی کے ساتھ مسقط روانہ ہوئے، مشرک چوروں نے کشتی پر قبضہ کیا، وہاں سے ایک آدمی ہمارے پاس پہنچا جس نے پوری خبر سنائی'۔

مخدوم ابراہیم بن مخدوم عبداللطیف اپنے اور دوسرے طالب علموں ('الحاج عبدالکریم النوشھرائی وغیرہ من الطلبتہ') کے سلام مخدوم عبداللہ کو لکھ بھیجے، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ عبدالکریم نوشہرائی ٹھٹہ میں پڑھے اور مخدوم ابراہیم کے وقت میں 'طالب علم' تھے۔ الشیخ محمد صادق مولانا عبداللہ کو اپنے خط میں لکھتے ہیں کہ آپ کے مخلص دوست الشیخ عبدالکریم آپ کو سلام پیش کرتے ہیں، آپ کے خط پہنچتے وقت الحاج عبدالکریم النوشہرائی شہر ٹھٹہ میں موجود نہیں تھے۔ الحاج عبدالکریم مولانا عبداللہ کی طرف لکھے ہوئے اپنے عربی خط میں خود کو 'عبدالکریم بن عبدالملک' لکھتے ہیں۔ مولانا عبداللہ نے انہیں خط لکھا جس کا جواب دیتے ہیں اور ملاقات کا اشتیاق ظاہر کرتے ہیں مگر کہتے ہیں: 'والمانع عن ذالک الصحبة من بعض الایام مع شیخنا الافخم و مخدومنا المعظم مولانا الشیخ محمد صادق سلمه الله'۔ دوسرے خط میں مولانا عبداللہ کو 'اخوی المعظم المکرم' لکھتے ہیں۔ ایک اور خط میں اپنی اور حافظ یعقوب کی طرف سے سلام لکھتے ہیں۔ اس وقت غالباً دونوں حرمین شریفین میں تھے۔

- سید محمد بن فاضل السندی ٹھٹوی: وہ کاتب تھے۔ کچھ میں مولانا عبداللہ سے ملے، واپسی پر انہیں خط لکھا کہ، آپ سے اجازت لیکر آپ کے شہر اور 'بندر المندوہ' کے درمیاں موضع 'مشھد شاہ مراد علیہ الرحمتہ' کے پاس بیمار ہوا۔ 'المندوہ میں وہ دس ربیع الاول کو پہنچے۔

- مخدوم میڈنہ نصرپوری: ان کے فرزند عبدالحق ان کے بعد نصرپور میں

www.maktabah.org

مشہور ہوئے اور وفات پائی تو فاتحہ کے لئے ٹھٹہ سے مخدوم عبداللطیف بن مخدوم محمد ہاشم آئے، یہ ذکر مخدوم ابراہیم بن مخدوم عبداللطیف نے ایک خط میں کیا ہے جو انہوں نے مولانا عبداللہ کو لکھا۔ اس میں 'الشیخ عبدالحق' کے لئے مودبانہ الفاظ استعمال کئے ہیں 'المخدوم المرحوم منبع العلوم الشیخ عدالحق'۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ شیخ عبدالحق نصرپوری بھی وقت کے بڑے عالم تھے۔

- سید عبدالغنی بن سید موسیٰ ھاشمی: مولانا عبداللہ انہیں 'العامل الفاضل الکامل السید عبدالغنی بن السید موسیٰ الھاشمی طال حیواۃ' کر کے لکھتے ہیں۔ اطلاع دی کہ ۱۲۰۳ھ میں 'وقد وصلنا فی بلد بھج فی شہر ربیع الآخر ومرضیت فعزمت السفر ۔۔۔۔ مع قافلۃ بندر لکھپت المعروف ھاشم الرئیس؟'

- مخدوم محمد باقر: مولانا عبداللہ کی طرف ان کا فارسی خط جب مخدوم محمد ہاشم اور مخدوم ضیاء الدین حیات تھے۔ لکھا کہ کافروں کے ایذاء کی وجہ سے آپ نے اس طرف آنے اور خالی مکان کا دریافت کیا ہے۔ اس شہر میں ہمارا جیسے گذر ہوتا ہے وہ آپ کو معلوم ہے۔ فی الحال مکان خالی نہین ہے۔ آئیں گے تو ہر مکان آپکے لئے خالی کروایا جکائے گا۔ صدر ہر جا کہ نشیند صدر باشد۔ جن مسائل کے متعلق آپ نے لکھا ہے ان کے متعلق ہمارا جواب وہی ہے، جو حضرت استاذی المخدوم ضیاء الدین جیو مدظلہ نے آپ کو لکھا ہے۔ لکھتے وقت میں موجود تھا اور ہر مسئلہ فقیر کے ساتھ مل کر کے لکھا: 'مہر مخدومی معظم میاں مخدوم محمد ھاشم جیو مدظلہ العالی' درست کروا کر کسی معتمد کے ہاتھ بھجوادیں۔ اپنے دوسرے خط مین لکھتے ہیں کہ: 'آپ کا خط سید امام شاہ جیو اور سید احمد شاہ جیو اور مخدومی مکرمی ذی العزو الاحترام زبدۃ الفضلاء العظام عمدۃ العلماء الکرام صاحبیم میاں نور محمد جیو دام مجدہ پرتو ورود انداخت'۔ ان الفاظ سے ظاہر ہے کہ مخدوم نور محمد بھی اس وقت ٹھٹہ کی مقتدر علماء میں سے تھے۔

www.maktabah.org

-مخدوم عبدالرحمان قاری بن مخدوم محمد ہاشم:
مخدوم عبداللہ سے ان کا ادب و احترام کا راستہ تھا۔ اپنے والد مخدوم محمد ہاشم کے وقت میں مخدوم عبداللہ کو خط لکھا تھا۔ کتیانہ (کاتھیاواڑ) کے آخوند محمد شفیع اور میاں یار محمد (بن مخدوم ضیاء الدین، جو وہاں تھے) کو لکھا کہ جس دن آپ سے الوداع کی بہت غم اور دکھ تھا۔ تاریخ ۲۶۔ جمادی الثانی رفقاء کے ساتھ نریہ میں مخدوم عبداللہ کے پاس پہنچے۔ جو کتابیں مرحوم میاں حاجی نور محمد کے کتبخانہ میں ہیں، وہ ان کے وارث ملا علی سے خرید کر کے میاں یار محمد کو دیں، جو وہ پسند کرلے۔ مُلا علی کو اتنا معاوضہ دین کہ وہ خوش ہوں۔ اس لئے کہ وہ مدد کے لائق ہیں۔

مخدوم عبداللہ کو ایک دوسرے خط میں لکھا کہ مخدوم محمد صادق تاریخ ۲۷۔صفر ۱۱۷۲ھ پر خیر سلامتی سے پہنچے۔ بعد میں لکھا کہ حاجی سمہہ اور اس فقیر کی کریم ڈنہ چھچھر سے، جو بکھیاری کا مقدم ہے اور کونرجی کا خاص آدمی ہے، ملاقات ہوئی اور حاجی سمہہ کو بکھیاری سے رخصت کیا گیا۔ ستھری کے حاکم ہرڈھر، جام کے بیٹے۔ اپنے باپ کے ساتھ اس فقیر سے آ کر ملے۔ جن کو بھی حاجی سمہہ اور کریم ڈنہ کی مصلحت موجب رازداری والی فہمائش کی گئی، اطمینان کریں۔

(ج) کتاب میں شامل خطوط کے مجموعہ سے بعض مواقع اور مقامات کے متعلق حسب ذیل معلومات میں اضافہ ھوتا ھے:

☆ ٹھٹہ میں ضرب ھوئے روپے

میاں نعمت اللہ (مولوی محمد صادق کے بھائی) نے مولانا عبداللہ کو خط لکھا جس میں 'نو روپیہ ضرب بلدہ تتہ' کا ذکر ہے۔ مغلیہ دور سے لے کر ٹھٹہ میں ضرب خانہ قائم تھا۔ قیاس کیا جاتا

www.maktabah.org

ہے کہ وہ مغلیہ دور کے روپے تھے۔

### ☆ سندھ کے دو بندر: بندر ڈیرہ اور بندر ککرالہ

مخدوم عبدالرحمان (فرزند مخدوم محمد ہاشم) مخدوم عبداللہ کو لکھتے ہیں کہ: ہم شعبان کی چھ تاریخ ڈیرہ جام پہنچے اور جام سے کشتی لے کر نویں شعبان پر سلامتی سے لگرالہ بندر پہنچے اور انشاء اللہ گیارھویں تاریخ یہاں سے ٹھٹہ روانہ ہوں گے۔ معلوم ہوا کہ ڈیرہ جام ایک بندر تھا اور وہاں سے کشتی کے ذریعے لگرالہ بندر پہنچنے میں تین دن لگے۔ بندر لگرالہ سے مراد شاہ بندر ہو سکتا ہے۔

### ☆ سندھ سے حج پر جانے کا بندر

اُس دور میں سندھ سے جانے والے اکثر طور پر کچھ اور کاٹھیاواڑ کے بندروں سے حج کے لئے جہازوں پر سوار ہوتے تھے۔ میاں نعمت اللہ نے ایک خط میں مولانا عبداللہ کو لکھا کہ برخوردار میاں گل محمد مسقط کے راستے سے حج کے لئے روانہ ہوئے ہیں (یعنی کہ اس وقت حج کے لئے ایک راستہ وہ بھی تھا کہ ٹھٹہ سے مسقط اور پھر آگے حرمین شریفین جاتے تھے)۔

مولانا محمد صادق جوناگڑھ سے اپنے ایک خط میں مولانا عبداللہ کو لکھا: 'جوناگڑھ آنے کے بعد حاجی یعقوب نے حج کا ارادہ کیا، مگر جیسا کہ جوناگڑھ کے بندر بلاول سے جہاز جا چکے ہیں، ان کا ارادہ مسقطی جہازوں میں جانے کا ہے۔ انہیں مشورہ دیا گیا ہے کہ پہلے آپ کے پاس آئیں اور پھر آگے کا انتظام کریں۔

### ☆ ٹھٹہ سے کچھ کی طرف جانا

مخدوم محمد صادق اپنے خط میں مولانا عبداللہ کو لکھتے ہیں کہ: 'یہ فقیر ۱۷۔ تاریخ ذوالقعد (۱۱۱۷ھ) پر ٹھٹہ سے روانہ ہو کر لکھپت بندر یعنی مئو پر پہنچا'۔ پھر بکھیاری پہنچے تو اگلی بیماری نے زور پکڑا۔ پھر کشتی میں سوار ہو کر دوبارہ مئو بندر (لکھپت) پر آئے۔ معلوم ہوا کہ اس

www.maktabah.org

وقت کچھ میں لکھپت کو مئو کے نام سے بھی کہا جاتا تھا۔ مخدوم محمد صادق پھر لکھپت سے ٹھٹہ روانہ ہوئے۔ مخدوم عبدالرحمان کے خطوط سے معلوم ہوتا ہے کہ ۲۷۔ صفر ۱۱۷۲ھ پر ٹھٹہ پہنچے۔

مولانا محمد صادق نے ٹھٹہ سے کچھ کاٹھیاواڑ کی طرف سفر کئے اور مولانا عبداللہ کے لئے سہارا بنے۔ اپنے خطوط میں 'ڈیرہ بندر' کا ذکر کرتے ہیں۔ لکھتے ہیں کہ: پہلے ارادہ تھا کہ اوکھا (اوکہ) سے ہالار (جام نگر) روانہ ہو جاؤں۔ مگر پھر (آپ سے ملنے کے ارادے سے) مندوی (منڈئی) پہنچا۔ وہاں سے آگے کوٹھارہ (قریہ کوتھارہ) پہنچے۔

کچھ کے بڑے باخبر جَت بلوچوں سے معلوم ہوا کہ ٹھٹہ سے شہر نریہ تک کا راستہ اس طرح تھا: ٹھٹہ سے جاتی، پھر بوہڑ، پھر چوبٹی، پھر آرنہاء، پھر ویر، پھر آدھی یا آدھیا نگ، پھر پُرانی کوٹری اور وہاں سے لکھپت (کشتی میں)، لکھپت کے بعد پھُلَرو، پھر کوہرو، پھر مَرڑھ، پھر بھاڑرو، پھر تیرَ ھو، پھر نریو۔ آگے نریہ کے بعد کوتھارو، پھر وارہاڑیو، پھر منڈئی (جتوں کا نام) یا مانڈوی (کچھیوں کا نام)۔ وہاں سے آگے کاٹھیاواڑ کے شہروں ہالار (جام ننگر) اور جونا گڑھ کے طرف راستہ جاتا تھا۔

☆ جام ننگر سے بندر ککر الہ تک

ایک خط میں مخدوم نعمت اللہ جانکاری دیتے ہیں کہ ان کے بھائی میاں ادیب اللہ جام ننگر سے کشتی کے ذریعے ککرالہ بندر کی طرف روانہ ہوئے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ٹھٹہ کے علماء کی سندھ سے کچھ، اور آگے کاٹھیاواڑ (جام ننگر) تک آمدورفت تھی۔ مخدوم محمد صادق نے جب ایک مرتبہ کچھ کاٹھیاواڑ کی طرف سفر کیا تو جام ننگر گیا۔ ایک خط جام ننگر سے مخدوم عبداللہ کو لکھا۔

☆ جونا گڑھ تک آمدورفت

مولانا محمد صادق ایک خط میں مولانا عبداللہ کو لکھتے ہیں کہ 'ایک عزیزہ، جو کہ برسوں سے ٹھٹہ

www.maktabah.org

چھوڑ کر جونا گڑھ میں عزیزوں کے پاس رہہ رہی ہیں، ان سے ملنے کے لئے جونا گڑھ آیا ہوا ہوں، چند ماہ شاید یہاں رہنا پڑے، اجارہ دار قاصد رحمت اللہ نامی کو ٹھٹہ بھیج رہا ہوں جو ضروری کاغذات لے آئے گا، آپ انہیں خط دے دینا۔ یعنی کہ جونا گڑھ سے اجارہ (کرایہ) پر قاصد مل جاتے تھے، جو سندھ (ٹھٹہ) جاتے تھے۔

☆ مخدوم محمد ھاشم کا اپنا آبائی گائوں چھوڑنا

پہلے ذکر ہو چکا ہے کہ ایک خط میں مخدوم محمد ہاشم نے اپنے گھر سے چوری کا ذکر کیا ہے کہ: 'بولہ خان کے بیٹے ہاروں کے آدمیوں نو مڑہ نے آدھی رات گذری تو فقیر (محمد ہاشم) اور برخوردار میاں عبداللہ کے دروازے کلہاڑیوں سے توڑ کر تمام مال و زیور ماسوائے کتب اٹھا کر لے گئے۔ اس لئے اپنے آبائی مکان چھوڑ کر اکھر کہ یا اکھو کہ میں آ کر ٹھہرے ہیں، جو میاں غلام شاہ کی حد میں ہے (شاید اصل گاؤں میاں عطر خان کی حد میں تھا)۔

☆ مخدوم محمد ھاشم کا لکھپت جی والی کو خط

مخدوم عبداللہ کے لئے لکھے ہوئے اس سفارشی خط کا سرنامہ اس طرح ہے: 'اقبال وعوالی پناہ، اجلال و معالی جانگاہ، محبت و صداقت دستگاہ، خلت و ظرافت اشباہ، محبّ الفقراء راجا رائے لکھپت جیو دام اقبالہ'۔ وہاں سے جو جواب آیا وہ مخدوم محمد ہاشم کو نہ بھایا، خاص طرح اس میں گجراتی میں لکھا ہوا ایک جملہ تھا جسے مخدوم صاحب نے ناپسند کیا۔ مخدوم عبداللہ کو اس جواب سے واقف کیا اور دلداری دی کہ حالات بہتر ہونگے۔

☆ میاں غلام شاہ اور میاں عطر خان کے لشکر کا ٹھٹہ کو تاراج کرنا

جب میاں غلام شاہ اور میاں عطر خان کا لشکر ٹھٹہ کو تاراج کرتے ہوئے پہنچا تو عین اس وقت مولانا محمد صادق نے خط لکھ کر مولانا عبداللہ کو منگوایا۔ لکھا کہ حالات ایسے ہین کہ 'ترک

www.maktabah.org

وطن، ضروری ہے' بالفعل عزم ماھر دوبرادر بمع توابع بر خروج مصمم است۔' (دو بھائی یعنی خود اور مخدوم نعمت اللہ)۔

مخدوم عبداللہ سندھ کے علماء کے لئے کاٹھیاواڑ کی طرف جانکار اور سہارا تھے۔ ٹھٹہ کے علماء اور مولانا عبداللہ کے علمی اور تعلیمی تعلقات سے کچھ اور کاٹھیاواڑ میں اسلامی تبلیغ کو فروغ حاصل ہوا۔ میاں غلام شاہ نے کچھ میں فتح حاصل کی تو حکومت سندھ کے وقار میں اضافہ ہوا۔ مخدوم محمد ہاشم میاں غلام شاہ کے بڑے مفتی (چیف جسٹس) تھے، ان کی اتنی عزت وشان تھی کہ کچھ کی راجا کو خط لکھا کہ مولانا عبداللہ ایک بڑے اسلامی عالم ہیں، انہین وہاں کوئی تکلیف نہیں ہونی چاہیئے۔ بعض خطوط میں سندھ کے علماء نے ہالار کو اسلام نگر کہاہے، جو بعد میں 'جام نگر' کے نام سے مشہور ہوا۔

ن۔ب



www.maktabah.org

## بسم الله الرحمٰن الرحيم

الحمدلله الذى أدخلنا فى طريق الرشاد، وخلق أنواع نعم تفضلاً على العباد، وصير علينا الأعمال نجاةً للميعاد، والصلوة والسلام على من قصر من استقصاء شمائله لسان كل حاصر وعاد، محمد أفضل الرسل وخير الأنبياء الأمجاد، وعلى آله وأصحابه الذين اجتهدوا فى إعلاء كلمات الله حق الاجتهاد وعلى التابعين الذين قاتلوا مع الكفار وأهل الالحاد، وظاهر واعلى الحق الى يوم التناد، أما بعد فيقول العبد الضعيف. النحيف الخليفة بل لا شىء فى الحقيقة، اوضع من التراب، وأخضع من الذباب الملتجى الى المولى الولى الراجى الى رحمة ربه الغنى عبدالله بن محمد السندى غفرالله ذنوبهما وستر عيوبهما وعفى الله عنهما وعن أسلافهما بجاه سيد المرسلين وخاتم النبيين و وزينة أهل السموات والأرضين عليه أفضل صلوٰة المصلين، وأزكى سلام المسلمين. صلوٰةً وسلاماً دائمةً الى يوم الدين. لما رأيت لبعض الطلاب من الأحباب والأصحاب، كمال الاحتياج وغاية الابتهاج، لتحرير العبارات، وترقيم الاشارات فى المفاوضات والمراسلات، على النهج التى يحق وينبغى أن تكتب إلى العلماء العظام والفضلاء القحام، والشرفاء الكرام وغيرهم من الانام، من ذوى العزّ والاحترام، فجمعت لهم لدستور العمل بعون الملك المبجل وحسن توفيقه المكمل، نبذة من مكتوبات العربية ونخبة من مراسلات الفارسية من كلام مفاوضات اساتيذى الكرام، ومراسلات أحبة الفخام ومكاتيب فضلاء العظام، كمولانا ومخدومنا، العالم العامل، الكامل، الواصل، المحقق المدقق بقية المجتهدين وزبدة الفقهاء والاولياء والمحدثين، وحيد عصره واوانه وفريد دهره وزمانه، السراج المنير، والعارف الكامل الاكمل الفانى فى الله والعابد لله والهادى إلى الله العلامة الفهامة، سيدى المخدوم محمد هاشم السندى التتوى الحنفى القارى تغمده الله تعالىٰ بغفرانه، وأسكنه بحبوحة جنانه، والشيخ العالم العامل الفاضل الأفضل. الكامل الأكمل الأمجد الأورع الأتقى العارف بالله مولانا المخدوم المعظم المكرّم، المسمى بضياء الدين نور الله ضريحه والشيخ العلّامة الفهامة العالم الأعلم الكامل الأكمل الفاضل الأفضل الحبر النحرير صاحب التحرير والتقرير، جامع

www.maktabah.org

العلوم النقلية والعقلية مستجمعات المعارف الكسبية والوهبية، الحب فى الله والصنو لله مولانا و مخدومنا الحاج محمد صادق برّد الله مضجعه ونور الله مرقده وغفرالله لهٔ والشيخ العلامة الفهامة. زبدة العلماء وسلالة الفضلاء، وقدوة الأتقياء، غواص بحر العرفان. منبع الجود والكرم والاحسان، مولانا الشيخ نعمت الله روح الله روحه وأفاض على المقتبسين فتوحه. والشيخ الافضل الأكرم، الأعلم الأقرأ بكتاب الله. العامل بسنة رسول الله الحب لله والاخ فى الله سيدنا العارف بالله مولانا ومخدومنا الحاج الشيخ عبدالرحمٰن القارى ابن مخدوم محمد هاشم غفرالله لهما وأخوه الشيخ الأعلم الأفقه الأفضل والأكرم الأتقى العلامة الفهامة جامع الكمالات الظاهرية والباطنية مولانا و مخدومنا الشيخ عبداللطيف غفر الله له ولاسلافه والشيخ الافقه الاعلم الافضل فضيلة الشيخ العلامة الفهامة صاحب سجايات السنية والعريكات العلية والخوارق البهية. مولانا الشيخ أحمد عفى الله عنه وروح الله روحه والشيخ الفاضل الكامل العالم العامل مولانا ومخدومنا الشيخ نجم الدين غفرالله له والعالم العامل العارف العابد الزاهد الأزهد مولانا الشيخ عبدالصمد عفى الله عنه الواحد الأحد وغيرهم من العلماء والفضلاء من الاخلاء والأصدقاء الذين كانت بينى وبينهم مودة سنية وقربة جلية ومحبة خفية طاب الله مثواهم وجعل الجنة مأواهم ومن رحيق التوفيق سقانا وإياهم فشرعت فى تاليف تلك المكتوبات والمفاوضات وعزمت لجمعها من عين تلك العبارات ليسهل إستعمالها فى جملة المرادات والمهمات ويعم نفعها فى سائر الحاجات فى مفاوضات الضرورية والمراسلات وقد جمعت فيها تبركاً وتيمناً من عين عباراتهم و اشاراتهم كما كانوا يكتبون فى مراسلاتهم ومفاوضاتهم الى هذا الضعيف النحيف متواتراً فى أكثر الأوقات والاحيان وأغلب الاوان والأزمان بعبارات سنية وألقابٍ بهية وتسليمات وفيةٍ وأدعياتٍ رضيةٍ وتحياتٍ زكيةٍ وان لم أكن لها أهلاً فقلت فى قلبى عند مطالعة مفاوضاتهم الحمدلله الذى من علينا بورود هذه النعمة السابغة وله الحمد والمنة على أن جعل على لزمرة هذه العلماء والفضلاء سحاباً ماطراً بمطرهٖ والرأفة والرحمة والمودة وصيرهم آية كمال التوجه والرغبة والرحمة والبركة سمعوا مناقبة من أفواه الخواص والعوام ومن بعض فضلاء الأحبة الكرام من أوصاف المنيفة وسجايات البهية فى حق هذه الجثة الضعيفة النحيفة فهو فى حقى تفاول إن شاء الله تعالىٰ عسىٰ ان يقع من الله ذى الجلال بيمن أنفاس ذوى النوال، وببركة دعوات ذوى الافضال،

www.maktabah.org

فيستر عيوبى كلها بالاجمال. ويغفر ذنوبى جلها باظهار الكمال، وهو الكريم المتعال، وإلا ففى الحقيقة هذه النفس متعيبة بالف آلاف عيوب لاتمس بيانها أيدى التقرير فضلاً عن أن تمسه أيدى التحرير ومقيسته بحال معروف من طبل جوفه خال وصوته وصل إلى بعد آمين جعلنى الله مطابقاً لما سمعوا وصيرنى موافقاً لما زعموا وتقبل فى حقى ما كتبوا اللهم اجعلنى خيراً مما يظنون واغفرلى مما لا يعلمون ولا تواخذنى بما يقولون فانك تعلم ما فى نفسى وهم لا يعلمون فكتبت أولاً فى بابين تبركاً وتيمناً عبارات مفاوضاتهم وإشارات مراسلاتهم وايماء أدعياتهم راجياً للقبول ما هو المرجو والمأمول، عسى الله أن يجعلنى كذلك كما كتبوا بل أحسن من ذلك كما زعموا ببركات أنفاسهم المباركات وألسنتهم الطيبات وأدعياتهم السنيات، وألفاظهم بناءً على أن دعاء الغائب للغائب اسرع إلى الاجابة سيما دعوات العلماء الصالحين الذين هم ورثة الانبياء والمرسلين فانها بالاجابة والقبول جدير وبما نخفى ونعلن سميع بصير. والمقصود من جمعها الافادة والتسهيل على الطالبين عسى الله أن ينفع بها كل مؤمن وهونية من الخواص والعام، ويرزقنى مع سائر المسلمين حسن الختام، وقد جمعت أولاً فى هذه النسخة الوجيزة من مكاتيب الاساتيذ الكرام والعلماء والكبراء الفخام وسميتها تحفة الكلام فى تحرير الأرقام.

ثم إذا رأيتها مختصراً موجزاً فاردت أن أكتب شرحًا عليها وابين ما ينبغى لابد فيها فشرعت فيه يوم الاثنين من شهر ربيع الاول الثانى من شهر المذكور فى سنة ثلث ومائتين والف هجرية على صاحبها أفضل الصلوات وأشرف التسليمات واكمل التحيات جمع الله بيننا وبينه يوم اللقاء وجزاه الله تعالىٰ عنا ما هو أهله خيرا الجزاء وسميتها 'جامع الكلام فى منافع الانام' ورتبتها على عشرين باباً وخاتمة تسهيلاً للانام وتيسيراً للمرام، وتفريحاً للخاص والعام، فاقول والله المستعان وعليه التكلان ومنه الاعانة والاستعانة والامداد والاستمداد ولا حول ولا قوة إلا بالله العلى العظيم وما توفيقى إلا بالله عليه توكلت واليه انيب حسبى الله ونعم الوكيل نعم المولى ونعم النصير، غيرانك ربنا واليك المصير والله يقول الحق وهو يهدى السبيل.

☆☆☆

www.maktabah.org

# الباب الاول
## فى مكتوبات العربية

### [مكتوب مخدوم محمد هاشم التتوى]

وهذه مفاوضة الشريفة لمولانا الحبر النحرير الشيخ محمد هاشم روح الله روحه وأفاض علينا بره وفتوحه

بسم الله الرحمٰن الرحيم

الحمدلله والصلوة والسلام على محمد المصطفىٰ وعلىٰ آلهٖ وأصحابه اهل التقى والنقى واما بعد السلام عليكم ورحمة الله وبركاته فما سألتم عن تعظيم اسم الله جل ذكره و تعظيم اسم النبي صلى الله عليه وسلم عند الاستماع فجوابه أنه يفترض الصلوٰة على النبى فى العمر مرةً بلاخلاف امتثالاً لقوله تعالى صلوا عليه واختلف فى أنه هل يجب الصلوٰة كلما سمع اسمه صلى الله عليه وسلم والاصح هو الوجوب وهو القول المعتمد فى المذهب كما فى الدر المختار واختلف أيضاً فى أن تعظيم اسم الله تعالىٰ كلما سمع اسمه تعالىٰ وصلواة كلما سمع اسمهٗ صلى الله عليه وسلم هل هما فرض او واجب مصطلح أعنى الرتبة التى هى بين الوجوب والسنة فصرح فى حلاوة المصلى أن الاول فرض وصرح فى الحاوى أن الثانى فرض واختار فى البحر الرائق والدر المختار وغيرهما أنهما كليهما واجبان إصطلاحيان وهذا أى تكرير وجوب التعظيم عند سماع اسمه تعالى وتكرير وجوب الصلوٰة عند اسم النبى صلى الله عليه وسلم انما هوا ذا اختلف المجلس وأما إذا تكرر ذلک فى مجلس واحد فان الوجوب يتأدى بمرة واحدة والتكرار يكون مستحباً وهذا هو الصحيح كما صرح به فى الكافى فى باب سجود التلاوة وبهٖ يفتى كما فى متانة الروايات نقلاً عن القنية وقيل يجب التكرار وان اتحد المجلس ولا فرق فى الاسمين الشيريفين بين أن يذكرهما المتكلم بنفسهٖ أو يسمع بهما كذا فى النهاية والكفاية والكافى والبحر الرائق وغيرها أيضا وجوب التعظيم بالاسم الذاتى اعنى لفظة الله بل هو عام لكل اسم من اسماء اريد بهاذات كذا استفيد من عبارة قاضيخان والعالمگيرية و غيرهٗ و الصلوٰة على النبى صلى الله عليه وسلم لا يختص باسمه الذاتى أعنى لفظة محمد بل هو عام لكل إسم من أسمائه صلى الله عليه وسلم كذا اصرح ابن الحجر فى رسالة له والسلام.

www.maktabah.org

(٢٥)

## [مكتوب مخدوم محمد هاشم التتوى]

### المكتوب المرغوب راحة القلوب أيضاً
### لمولانا المخدوم محمد هاشم عليه الرحمة

بسم الله الرحمٰن الرحيم

الحمدلله وسلام على عباده الذين اصطفىٰ

اما بعد! السلام عليكم ورحمة الله وبركاته وقد بلغ الينا انكم سألتم عن ليلة القدر و يومها ففى فتح البارى شرح البخارى من أبواب ليلة القدر. قد اختلف العلماء فى ليلة القدر اختلافاً كثيراً ويحصل لنا من مذاهبهم فى ذلک أكثر من أربعين قولاً كما وقع لنا نظير ذلک فى ساعة الجمعة إنتهٰى قلت وأفاد أن يوم القدر هو اليوم السابع والعشرون اذا كانت ليلة القدر السابع والعشرين واليوم الخامس والعشرون اذا كانت الخامس والعشرين وقس على هذا وان ليس يوم القدر عبارة عن اليوم المتقدم على ليلة القدر كما تعارف أهل هذه البلاد فى هذا الزمان ويؤيد ما ذكرنا الحديث المرفوع الذى اخرجه مسلم عن ابى بن كعب رضى الله عنه ولفظه وامارتها أن تطلع الشمس فى صبيحة يومها بيضاء لا شعاع لها وذكر العلامة نجم الدين الغيطى فى رسالة له فى فضل ليلة النصف من شعبان ما لفظه هكذا. وليلة النصف من شعبا احدى الليالى المباركة المهيمنة فيومها كليلتها فى الفصل فقد روى الحافظ ابو نعيم بسنده عن أنس بن مالک رضى الله عنه أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال أربع ليال لياليهن كأيامهن وأيامهن كلياليهن يبرء الله فيهن القسم ويعتق فيهن النسم ويعطى فيهن الجزيل ليلة القدر وصباحها وليلة النصف من شعبان وصباحها وليلة عرفة وصباحها وليلة الجمعة وصباحها انتهى كلام الغيطى وهو أصرح دليل على ما ذكرنا من أن يوم القدر هو اليوم المتعقب ليلة القدر لا المتقدم عليها فتدبر والله تعالىٰ اعلم والسلام.



www.maktabah.org

(۲٦)

[مفاوضه الشيخ محمد صادق التتوى]

وهذه المفاوضة الشريفة من كلام مولانا و
مخدومنا الشيخ محمد صادق روح الله روحه

بسم الله الرحمن الرحيم

نحمده تعالىٰ أولاً علىٰ ما صرف قلوبنا نحو الاسلام والايمان، وخصص نوع الانسان ببديع المنطق والبيان، ونصلى ثانياً على رسوله الأكرام الذى ميز فصله نوع الحق عن جنس البطلان ومهد اصول الشريعة ليستنبط منها فروع المسائل من كان من أهل الاتقان وعلى آله وأصحابه الذين فازوا من معدن اليقين بلجين الحقيقة وعين العرفان وحاز قصبات السبق فى ميدان الهداية والايقان ثم آلاف الاسلمة السنية الزكية وأصناف التحية الرضية المرضية التى تتعطر بطيبها الجنان وتقتبس عن روائح فوائحها المسك والزعفران نخض بها جناب معدن الفواضل الجلية والفضائل المعنوية مخزن الأوصاف السنية ومظهر الأخلاق الكريمة ومكشف الاعمال المستغنية اوصافه عن تحرير العبارات الرائقة والمعلوم ان ذلك من التكليفات الرسمية سلمه الله تعالىٰ و حفظهُ وادعاهُ وتولاه وصانه وحماه، أما بعد حمد الله تعالىٰ على أفضالهٖ وأشرف الصلوة والتسليم على سيدنا محمد وآله فان كنتم مستخبرين عن أحوال الفقير فهو بحمدلله العليم القدير، الخير والعافية والنعم المتوافية يرجو من الله تعالىٰ أن يعافيكم فى الدنيا ويجعلكم من الفائزين المستبشرين ويجمعنا واياكم يوم القيمة فى الدار التى هى نعم دار المتقين بجاه سيد المرسلين وخاتم النبيين صلى الله عليه وآلهٖ وصحبهٖ اجمعين وقد حصلت كمال النضارة الروحية وغاية من يتوقع من الطراوة القلبية بوصول مكاتيبكم السنية والنمائق الزكية الرضية لو لم يكن الاحتراز من التكليفات الرسمية من جملة الواجبات الوقتية لصنفت فى وصفها من العبارات السنية ما راقت النظار وأعجبت الابطار بحسب مضامينها الفكرية وأيضاً يغنى عن ذلك كمال الاغناء وجود العلاقة

www.maktabah.org

القلبية فان بين قلوب الأحبة عند وجود المحبة الصافية الصفية طرق لا يحتاج فى سلوكها إلى قطع المفاوز البعيدة بالطريقة العرفية والحمدلله الذى جعلنا واياكم فى الاخوان فيه والمحبين لهٗ فنرجوه ان يحشرنا يوم القيمة من الاحبة الصافية الصفية ويسقينا بكأس محبته القدسة بجاه سيدنا محمد خير البرية عليه وعلىٰ آله وصحبه أفضل الصلوة والتحية نسأل الله سبحانه أن يوفقنا لاتباع سنته ويحشرنا فى زمرته ويرزقنا جواره وقربه فيجعلنا فى ظله حيث لا ظل الا ظله،



www.maktabah.org

( ٢٨ )

## [مفاوضه الشيخ محمد صادق التتوى]

### هذهٖ مفاوضة لمولانا الشيخ محمد صادق أيضاً

بسم الله الرحمٰن الرحيم

من المفتقر الى ربهٖ الكريم محمد صادق الى معدن الفضائل الجلية منبع الكمالات المعنوية الاخ فى الله تعالىٰ سلمه الله تعالىٰ وأبقاه وأعانه وتولاه وحماه السلام عليكم ورحمة الله وبركاتهُ اما بعد فان كنتم مستخبرين عن أحوال الفقير فهو بحمدالله تعالىٰ بخير وعافية وكمال نعم وافية ونحن الى اليوم كنا منتظرين لقدومكم على حسب الوعود وعدم مجيئكم الى الآن صار موجبًا لكمال العجب كل العجب فان كنتم جائين فاطلعونا عليه والا فأخبرونا أيضاً وأيضًا اطلعونا على حقيقة أحوالكم على ما هى بالتفصيل و يسلم عليكم الاخ المشفق الشيخ نعمة الله و صديقى السيد حامد وسلموا لنا على أولادكم الكريم سيما عبدالسلام وعبداللطيف سلمها السلام وعلى مجيكم العظام وأحوال البلاد الآن كما كان بل هو كل يوم فى التنزل لا فى الترقى وباقى الحقائق موقوفة على الملاقاة والسلام عليكم أولاً وآخراً.



www.maktabah.org

## [مفاوضه الشيخ محمد صادق التتوى]

وهذا مفاوضة أيضاً لمولانا و مخدومنا
الشيخ محمد صادق غفر الله لهٗ

بسم الله الرحمٰن الرحيم

شرائف الأسلمة السنية ولطائف التحية الزكية نخص بها جناب السيد السند سلالة الفضلاء محب العلماء والصلحاء أعنى الشيخ عبدالله سلمه الله تعالىٰ أبقاه ومن نوائب الدهر صانه وحماه آمين أما بعد الحمدلله على أفضاله وأشرف الصلوة والتسليم على سيدنا محمد وآلهٖ فان كنتم مستخبرين عن أحوال الفقير فهو بحمدالله مع الخير والعافية ومزيد نعم وافية ويسئل الله سبحانه وتعالىٰ أن يعافيكم فى الدنيا والدين بجاه سيد المرسلين صلى الله عليه وسلم وصحبه أجمعين، وحامل الوريقة معدن الفضائل الجلية ومحاسن الكريمه اله بخش متوجه إلى بلاد العرب لزيارة الحرمين الشريفين زادهما الله تعالىٰ تعظيماً وشرفاً وتكريماً فالمطلوب منكم التفضل كل التفضل فى حقه خصوصاً فيما يتعلق بركوب المركب فانه رجل غريب الديار لايعرفه احد من الأغيار انما يعرف ذا الفضل من الناس ذووه ومعهٗ رفيق واحد فبعد ما يركب هو ورفيقه فى المركب باعانتكم اطلعونا على ذلك ليطمئن قلوبنا وعسى أن يكون الاعانة فى حقه وكمال الاعتناء بشانه سبباً لمزيد الثواب والفضل لكم على كل حال والسلام عليكم أولًا وآخراً.



www.maktabah.org

## (٣٠)

## [مفاوضه الشيخ محمد صادق التتوى]

### المفاوضة المرغوبة والمراسلة المقبولة
### لمولانا ومخدومنا الشيخ محمد صادق أيضاً

بسم الله الرحمٰن الرحيم

من المفتقر إلى ربه الجليل محمد صادق بن عبدالجميل. إلى الانسان الكامل معدن الفضائل والفواضل مصدر الألطاف الجلية ومظهر الكمالات الجزيلة الوفية سيدى الشيخ عبدالله سلمه الله تعالىٰ وأعانه وأدام فضله وفيضانه وبره وإحسانه وصانه عما شانه. السلام عليكم ورحمة الله وبركاتهٗ.

أما بعد فقد وصلنا بفضل الله العميم وكرمه العظيم فى البندر المسمى باسم رئيسهٖ ونرجوا من الله سبحانه أن يوصلنا بالخير والعافية إلى الأحباب ويحفظنى وإياهم عن الآفات ويرزقنا الزلفى وحسن مآب انه الفاتح لمغلقات الأبواب وأصحابكم الذين صحبوا معنا فى السفر ما قصروا فى مراتب الخدمة شكر الله سيعهم ورزقهم أجراً عظيماً بجاه سيد المرسلين صلى الله عليه وعلىٰ آلهٖ وصحبهٖ أجمعين والحمدلله رب العالمين. ثم اعلموا أن هذا العبد لاينساكم من الدعاء ان الامور كلها بيد الله تعالىٰ وسنرجوا من فضله تعالى أن يجعل أعدائكم مخذولين مطرودين فان أعداء الاسلام خسرو الدنيا والآخرة ذلك هو الخسران المبين ولكن قلبكم على التوكل الكلى معتمداً علىٰ فضله تعالىٰ انه ذوالفضل المبين عسى الله أن يجعل من ضيق مخرجاً ومن كل هم فرجاً بجاه سيد المرسلين عليه وعلىٰ آلهٖ وصحبه أفضل الصلوة واكمل التسليم وبلغوا سلامنا الى ولديكم عبدالسلام وعبداللطيف والمرجو منكم أن لا تنسونى وأحبابى من دعائكم سيما فى هذا الوقت الصعب الذى أحرز القلب بانواع التشتتات المتنوعة وأقسام الترددات المختلفة وهذا الامر وإن كان مرجواً من جنابكم بدون التكليف أيضاً بل ربما يقال ان التكليف من قبيل تحصيل الحاصل ولكن مع ذلك لا أقصر فى مراتب الاقتراح راجياً أن لا تنسونى ولو لمحة وطرفة عين سلمكم الله وأبقاكم وأعانكم وتولاكم ورزقنا الله تعالىٰ وإياكم كأساً من رحيق محبته وأغرقنا وإياكم فى بحار معرفته وأقر عيوننا وعيونكم بانجاح مقاصدنا العالية واذا قنا وإياكم من مذاق الفناء فيه والبقاء به قبل فناء أجسادنا البالية آمين ثم آمين، وأما محبكم الصميم الحميم الشيخ عبدالكريم فهو يسلم عليكم أسلمة وافيةً متكاثرةً.

www.maktabah.org

